آ گئے۔

دوسرے دن مسجد کے سامنے اس علاقے کے لوگوں کا ہجوم تھا۔ وہاں چند ایک سرکاری اہل کار بھی تھے جو لوگوں کو باری باری عالم کے اس خفیہ کمرے میں لے جا رہے تھے جہاں صلیب، حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور مریم علیہا السلام کی تصویریں آویزاں تھیں۔ لوگوں کو شراب کی بوتلیں بھی دکھائی گئیں۔ اہل کار لوگوں کو عالم کی اصلیت بتا رہے تھے اور وہ جہاد کا جو نظریہ پیش کرتا تھا اس کی وضاحت کر رہے تھے۔

انگریز کی سازش :

انگریزوں نے جہاد کو ختم کرنے کے لیے مرزا غلام احمد قادیانی سے نبوت کا دعویٰ کرایا۔ غلام احمد قادیانی کا مشن امت مسلمہ کو علماء کرام کو جہاد بالسیف سے دور کرنا تھا۔ چنانچہ غلام احمد قادیانی کا خط جو اس نے انگریز کو لکھا تھا کہ

''میں نے جہاد بالسیف سے مسلمانوں کو غافل کرنے کے لیے قرآن وحدیث میں تاویلیں کر کے اتنی کتابیں، رسائل اور اشعار لکھے ہیں کہ اگر جمع کیے جائیں تو پچاس الماریاں بھری جا سکتی ہیں۔ (تریاق القلوب :ص ۲۵) (غلام احمد قادیانی کے اشعار فریضہ جہاد کے خلاف ضمیمہ تحفہ گولڑویہ :ص ۳۹)

اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال
دیں کے لیے حرام ہے یہ جنگ وجدال
اب آگیا ہے مسیح جو دین کا امام ہے
دین کی تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسماں سے نور خدا کا نزول ہے



اب جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
دشمن ہے وہ خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد
منکر ہے وہ نبی کا جو رکھتا ہے یہ اعتقاد

دیوبندیو! کچھ ہوش کے ناخن لو بہت نقصان ہو چکا......

لباسِ خضر میں بہت سے رہزن بھی پھرتے ہیں
اگر دنیا میں رہنا ہے تو کچھ پہچان پیدا کر

**اب آپ رائے ونڈیوں کو سنیے :**

''اسلحہ کے زور پر نفاذ شریعت غلط ہے رواداری کی تبلیغ کی جائے۔''

حاجی عبدالوہاب

''ہمارے نبی نے کبھی طاقت کا استعمال نہیں کیا پر امن طریقوں سے اللہ کا پیغام پھیلایا ہے۔ اسلام کے نام پر انتہا پسندی قابل مذمت ہے۔ طاقت کے بل بوتے پر اپنا عقیدہ نافذ نہ کریں۔ دنیا بھر میں بھائی چارے کا پرچار کیا جائے۔ علماء کو اسرائیل سمیت پوری دنیا کو امن، بھائی چارے اور رواداری کا سبق دینا چاہیے۔''

(روزنامہ ایکسپریس گوجرانوالہ ۲۹ اپریل ۲۰۰۹ بروز بدھ۔)

مولانا خالد محمود صاحب آف گکھڑ نے بیان کیا کہ ۲۰۰۷ء کے رائے ونڈ کے سالانہ اجتماع کے موقع پر میں نے یہ بیان خود احمد بہاولپوری صاحب کی زبان سے سنا ہے۔ فرماتے ہیں '' کہ دعوت کے کام کے علاوہ کسی کام میں نجات نہیں ہے۔ اگر کوئی یہ سمجھے کہ ہم لمبی داڑھی اور لمبے بالوں کے ساتھ جہاد کا لبادہ اوڑھ کر دعوت کے بغیر جنت میں چلے جائیں گے تو یہ خیال محال ہے۔ انہیں ان لمبے بالوں سے پکڑ کر فرشتے جہنم میں

پھینک دیں گے۔ ہم نے دیکھا ہے جو لوگ دعوت کے بغیر دین کو چاہتے ہیں وہ کبھی کامیاب نہیں ہوئے۔ پڑوس ملک (افغانستان) میں جہاد کے ذریعے سے اسلام آیا تھا جہاد والے چلے گئے تو اسلام بھی معدوم ہو گیا۔ (لاحول ولا قوۃ الا باللہ) اس کی کئی اور بھی مثالیں دنیا میں موجود ہیں جو دین بھی بغیر دعوت کے آتا ہے اس میں دوام نہیں ہوتا۔''

اور ایک بیان میں یوں گویا ہوئے ...... ''اسی اجتماع میں کافروں سے لڑنے سے مدد نہیں آئے گی، مدرسہ اور خانقاہ میں زندگی گزارنے سے نبی کی محنت زندگی میں نہیں آئے گی۔'' اور ۲۰۰۹ء اسلام کے اجتماع کے آخری روز احمد بہاول پوری یوں گوہر افشانی فرماتے ہیں کہ'' دوسری صدی ہجری سے کوئی جہاد نہیں ہو رہا اسلام کے مرے ہوئے سانپ کو مار کر جہادی بنے ہوئے ہیں۔ مزید فرمایا کہ صحابہ بدر و حنین میں اسلحہ لے کر نہیں جاتے تھے۔ میں چیلنج سے کہتا ہوں اور پوری ذمہ داری سے کہتا ہوں۔'' (اس قدر جھوٹ اور خلاف حقیقت گفتگو اور سامنے سارے گونگے، بہرے بیٹھے ہیں۔ اس بیان پر جتنا ماتم کیا جائے کم ہے۔ کیونکہ یہ خباثت کی انتہا ہے۔)

**مزید سنیے** :...... پروفیسر بہاول پوری کہتا ہے کافر مسلمانوں کو مارتے ہیں یہ اللہ کی طرف سے مقرر شدہ بات ہے کافروں کا کوئی قصور نہیں ہے۔ (کیسی ترجمانی کی یہود و نصاریٰ کی اور دیگر کافروں کی۔)

**اور سنیے** :...... بہاول پوری صاحب کہتے ہیں کہ تم رحمۃ للعلمین کے امتی ہو تم خوہ مخواہ ان کفار کے پیچھے پڑ گئے ہو جس طرح باؤلے کتے کو خون کا چسکا پڑ جاتا ہے۔ مزید گوہر افشانی کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ'' میں اس جہاد کو نہیں مانتا جس میں مسلمانوں کو جوتے پڑیں۔ (معاذ اللہ تعالیٰ) کافر ہمارے راستے میں جب رکاوٹ بنیں



گے تو جہاد ہو گا اب تک وہ ہمارے راستے میں رکاوٹ نہیں ہیں اس لیے جہاد نہیں ہے۔ (ان رائے ونڈیوں نے نہ توحید بیان کرنی ہے نہ شرک کا رد کرنا ہے نہ سنت بیان کرنی ہے نہ بدعات کا رد کرنا ہے، نہ ختم نبوت کو بیان کرنا ہے نہ مرزائیت کا رد کرنا ہے، نہ یہ بیان کرنا ہے کہ اب ہدایت بند ہے آخری پیغمبر کے لائے ہوئے دین میں اور یہودیت، عیسائیت اب گمراہی کا نام ہے۔ تو تمہارے سامنے کس نے رکاوٹ کھڑی کرنی ہے اور رکاوٹ بننا ہے۔ آپ لوگ تو یہود و نصاریٰ کا وہ کام جس پر کھربوں ڈالر خرچ ہو رہے ہیں۔ علماء کے خلاف نفرت، قرآن سے دوری، جہاد کی مخالفت مفت میں کر رہے ہو۔ تمہارے سامنے ان کو رکاوٹ کھڑی کرنے کی کیا ضرورت ہے؟)

بہاول پوری صاحب مزید گوہر افشانی کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ اعمال جب بنیں گے تو کافروں سے اللہ تعالیٰ خود نمٹ لے گا ...... جہاد اور اسلحہ کی ضرورت نہیں ہے نہ ہم کو اسلحہ اٹھا کر میدان میں آنے کی ضرورت ہے، بس ہم اعمال بنائیں گے کام اللہ تعالیٰ کرے گا۔ (اس کا مطلب یہ ہوا کہ معاذ اللہ تعالیٰ صحابہ کرامؓ کے اعمال نہیں بنے تھے آنحضرتؐ کے اعمال نہیں بنے تھے کہ امام الانبیاء کو ۲۷ جنگیں لڑنا پڑیں اور صحابہ کرامؓ کی ساری زندگیاں جہاد میں گزریں۔ بہاول پوری صاحب کے بیان کی زد کہاں کہاں پڑے گی ذرا غور تو کیجیے اور خدارا ان یہود و نصاریٰ کے ایجنٹوں کے متعلق کچھ غور و فکر کرو۔)

اور سنیے رائے ونڈیوں کے بین الاقوامی قصہ گو واعظ درباری ملا کے اس بیان کا اقتباس جو انہوں نے دو مارچ ۲۰۰۷ء کو عائشہ مسجد فیصل آباد میں خطبہ جمعہ کے دوران کیا۔

فرماتے ہیں......

"پکے مسلمانوں کے لیے اللہ کا قانون کیا ہے؟ تم ایمان بناؤ عمل بناؤ حکومت بھی دوں گا، طاقت بھی دوں گا، خلافت بھی دوں گا، امن بھی قائم کروں گا، عزت بھی دوں گا، مدد بھی کروں گا، دشمن کے نرغوں سے نکالوں گا۔

لَا یَضُرُّکُمْ کَیْدُھُمْ شَیْئًا اِنْ تَصْبِرُوْا وَ تَتَّقُوْا لَا یَضُرُّکُمْ کَیْدُھُمْ شَیْئًا اِنَّ اللّٰہَ بِمَا یَعْمَلُوْنَ مُحِیْطٌ

دو باتیں ہاتھ سے نہ جانے دینا ایک صبر دوسرا التقویٰ۔ پھر چاہے ساری دنیا تم پر ٹوٹ پڑے کچھ نہ تمہارا بگاڑ سکے گی۔ اب میں نے اللہ کا قانون بتایا یہ ہیں پکے مسلمان۔

اب تیسرا طبقہ ہے کچے مسلمان۔ اس کے لیے کیا قانون ہے؟

وَلَنُذِیْقَنَّھُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰی دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَکْبَرِ لَعَلَّھُمْ یَرْجِعُوْنَ

یہ میرے اور آپ کے لیے اللہ بتا رہا ہے میں تمہیں چھوٹے چھوٹے عذاب دوں گا بڑے عذاب نہیں دوں گا۔ تاکہ تم توبہ کر کے اللہ کی طرف لوٹ آؤ۔ چھوٹے عذاب (مثلاً) ظالم حکمران، نااہل حکومت اور کفر کا تسلط، قتل و غارت اور چوری ڈاکے اور ظلم و ستم، یہ چھوٹے عذاب ہیں۔ یہ بڑے عذاب نہیں ہیں بڑا عذاب تو آگ ہے۔ فَیُعَذِّبُہُ اللّٰہُ الْعَذَابَ الاکبر۔ النَّارُ الْکُبْرٰی۔ وہ آخرت ہے اصل عذاب۔ اے میرے بھائیو! میرے نبی کا فرمان ہے ایک ڈول دوزخ کے پانی کا سات سمندروں میں ڈال دیں تو سات سمندر کھولنے لگیں گے۔ کتنا ٹمپریچر ہوگا اس کا۔ تو جہنم والا ایسے اس پانی میں تیر رہا ہوگا جیسے چاول پانی میں تیرتا ہے ابلنے کے بعد کبھی اوپر کبھی نیچے یَطُوْفُوْنَ بَیْنَھَا وَ بَیْنَ حَمِیْمٍ اٰنٍ ادھر جہنم ادھر وہ حمیم اس میں وہ کھول رہے ہیں ابل رہے ہیں، گل رہے ہیں۔



(اے) اللہ (وہ) مر گیا برباد ہو گیا جو جہنم میں چلا گیا۔ تو میرا اللہ کہہ رہا ہے اے کچے مسلمانو تمہیں چھوٹے چھوٹے عذاب دوں گا بڑے نہیں دوں گا تاکہ تم توبہ کر کے میری طرف آجاؤ۔ اب ہمیں کیا کرنا ہے کہ ہمارے لیے اللہ کا قانون بدلے۔ ہمیں کیا کرنا ہے؟ غور سے سننا۔ ہماری مثال سیرت نبویؐ میں موجود نہیں ہے۔ اللہ کے نبی کے دور میں دو طبقے تھے پکے مسلمان، پکے کافر۔ کچا مسلمان اللہ کے نبی کے دور میں ایک بھی نہ تھا۔ یہ کچے مسلمان کہ اذان ہو اور کوئی نماز نہ پڑھے ایسا دور نہ تھا، رمضان آئے اور کوئی روزہ نہ رکھے، ماں باپ ہوں اور خدمت نہ ہو...... ایک معاشرہ تھا پکے مسلمانوں کا، ایک معاشرہ تھا پکے کافروں کا۔ اب ہم ہیں کچے مسلمان۔ ہمیں کہاں سے راستہ ملے گا۔ ہمیں لوگ کہتے ہیں تبلیغ کا کام اتنے سالوں سے ہو رہا ہے ابھی تک تین سو تیرہ بھی تیار نہیں ہوئے کہ بدر میں تین سو تیرہ تھے۔ یہ نا سمجھنے کی وجہ سے بات ہو رہی ہے۔ الجہاد الجہاد ابھی تک تین سو تیرہ بھی تیار نہیں ہوئے۔ (دیکھنا! یہ یہودیوں کا ایجنٹ کس طرح تمہیں جہاد سے روکنے کی کوشش کر رہا ہے۔) کوئی جہاد کا منکر ہو سکتا ہے؟ کوئی قرآن کا منکر ہو کے کہاں جائے گا؟ جہاد کا انکار تو قرآن کا انکار ہے۔ قرآن کا انکار عین کفر ہے۔ ہاں! وقت میں اختلاف ہے۔ نماز تو فرض ہے (مگر) وقت داخل ہوا ہے یا نہیں ہوا کہ پہلے ہی اللہ اکبر! اُو ٹائم تو دیکھ لو بھئی! وقت داخل ہو گیا ہے عصر کا وقت کوئی نہیں آیا نماز فرض ابھی نہیں ہونے والی ہے۔ ہم کچے مسلمان ہیں ہمیں اس امر سے نکلنے کے لیے جو راستہ ملے گا وہ صحابہ کے دور میں نہیں ہے پیچھے جانا پڑے گا۔ بنو اسرائیل میں جانا پڑے گا۔ وہ کچے مسلمان تھے وہ اس امر سے نکلے تھے وہ راستہ اختیار کریں گے تو ہم نکلیں گے۔ نہ میرے نبی کے دور میں کوئی بے نمازی تھا نہ خلفاء راشدین کے دور میں کوئی بے نمازی تھا، ظلم و ستم تھوڑا ہوا

تھا وہ بھی حکمرانوں کے درجے میں خلفاء راشدین کے بعد۔ خلفائے راشدین کا دور مثالی
دور تھا۔ اس میں ہمارے لیے نمونہ کوئی نہیں ہے ایسا کوئی مجموعہ نہیں تھا اس دور میں پہلی
صدی میں کہ جو اذان سنے اور نماز نہ پڑھے۔ یہاں تو نوے فیصد بے نمازی ہیں (شاید
رائے ونڈیوں کی نماز کی بھی کوئی حیثیت نہ ہو کہ وہ بھی جہاد کے لیے تیار نہیں ہوتے بلکہ
مخالفت کرتے ہیں اور یہی کچھ حضرت صاحب کہنا چاہتے ہیں۔) ایسا طبقہ صحابہ کے دور
میں نہیں تھا ایسا طبقہ میرے نبی کے دور میں نہیں تھا۔ ہم تیسرا طبقہ ہیں۔ تیسری دنیا میں
جیسے کہتے ہیں تھرڈ ورلڈ۔ ہم دین میں تیسری دنیا کے لوگ ہیں اذان سنتے ہیں نماز نہیں
پڑھتے، تجارت کرتے ہیں دیانت نہیں کرتے ........ الخ یہ طبقہ حضورؐ کے دور میں نہیں
ہے، ابو بکرؓ کے دور میں نہیں ہے، عمرؓ کے دور میں نہیں ہے، عثمان وعلیؓ کے دور میں نہیں ہے
یہ معاشرہ بنی اسرائیل کے دور میں ہے ہمیں وہاں جانا پڑے گا (کیسی ذہن سازی ہو رہی
ہے یہودی بنانے کی عیسائی بنانے کی۔) انہوں نے کیا کیا؟ وہ فرعون سے کیسے نکلے، ان
سے کیا کروایا گیا؟ (لوگ) ہمیں کہتے ہیں نا ظلم ہو رہا ہے تم یہاں خاموش بیٹھے ہو۔ موسیٰ
علیہ السلام کے سامنے بچے ذبح ہو رہے تھے ہم تو بھائی کچے لوگ ہیں موسیٰ اٹھ کھڑے
کیوں نہ ہوئے۔ فرعون کے بچے ذبح کرنے کے دو راہے دو ہیں۔ کیونکہ پہلے بچے ذبح
کیے اسے کہا گیا کہ ایک بچہ پیدا ہونے والا ہے جو تیری حکومت مٹائے گا اس نے ذبح
کرنے شروع کر دیے۔ دوبارہ اس نے شروع کیے جب وہ جادو میں ہار گیا اور موسیٰ علیہ
السلام جیت گئے۔ تو وہ خجالت میں آ کر شرمندگی مٹانے کے لیے سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ وَ
نَسْتَحْیٖ نِسَآءَهُمْ وَاِنَّا فَوْقَهُمْ قٰهِرُوْنَ میں ان کے بچے ذبح کروں گا ان کی
عورتوں کو لونڈیاں بناؤں گا ان کو ذلیل کر کے رکھ دوں گا۔ اس پر موسیٰ کی قوم بولی اُوْذِيْنَا



مِنْ قَبْلِ اَنْ تَاْتِيَنَا وَ مِنْۢ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا اے موسیٰ تیرے آنے کا کیا فائدہ ہوا تیرے
آنے سے پہلے بھی ہم عذاب میں تھے تیرے آنے کے بعد بھی عذاب میں۔ سن رہے
ہو (سامعین) ہمیں وہاں جانا پڑے گا۔ بدر ہمارے لیے دلیل نہیں بن سکتی۔ بدر تو
صحابہ کے لیے دلیل نہ تھا۔ اگر بدر دلیل ہوتا تو خندق میں پریشان ہونے کی ضرورت نہ
تھی۔ سارے سر جوڑ کے بیٹھ گئے کیا کریں دس ہزار کا لشکر لے کر ابوسفیان آ رہا ہے کوئی
ایک کھڑا ہو کر کہہ دیتا یارسول اللہ! کیا بات ہے آتا ہے آنے دو بدر میں فرشتے نہیں آئے
تھے اب بھی فرشتے آئیں گے ہمیں گھبرانے کی کیا ضرورت ہے آئیں تو سہی ہم ان کی
پسلیاں توڑ کر رکھ دیں گے۔ چلو صحابی تو صحابی ہے اللہ کا نبی تسلی دے دیتا ڈرو نہیں فرشتے
موجود ہیں۔ اللہ موجود ہے، جبرائیل موجود ہے، میکائیل موجود ہے، فرشتے آئیں گے
فتح ہو جائے گی۔ نہ وہ مطمئن نہ صحابہ مطمئن۔ بدر کو صحابہ بنیاد نہیں بنا رہے۔ ...... میرے
بھائیو! ہم کچے مسلمان ہیں۔ ہمیں خلفائے راشدین سے مثال نہیں ملتی نبوی دور سے
مثال نہیں ملے گی، احد خندق ہمارے لیے نمونہ نہیں بنیں گے ہمیں پیچھے جانا پڑے گا۔ یہی
کچھ بنی اسرائیل کر رہے تھے (جو کچھ ہم رائے ونڈ والے کر رہے ہیں۔) تو اللہ نے ان پر
فرعون کو چڑھایا تھا پھر کیا ہوا۔ موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے چالیس سال ان پر لگایا
صفائی کرانے کے لیے تَبَوَّاٰ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوْتًا وَّ جْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قبلة
واقیموا الصلوٰة نمازیں پڑھو گھروں کو مسجدیں بناؤ علی الله تو کلوا اللہ پر توکل
کرو، توبہ کرو، استغفار کرو، اللہ کے سامنے جھکو، چالیس سال موسیٰ فرعون کے ظلم سہتے
رہے احتجاج نہیں کیا کچھ کر نہیں پا رہے۔ چپ کر کے ظلم سہا۔ قوم کو ایمان پر لاتے رہے
جب وہ اس سطح پر آ گئے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کیا در کھل جائے گا اور فرعون پر حجت پوری ہو

گئی تو اللہ نے وہاں سے نکالا (نہ معلوم رائے ونڈیوں کا ایمان کب بنے گا۔ مولانا الیاس صاحبؒ نہ بنا سکے، مولنا یوسف صاحبؒ نہ بنا سکے، مولنا انعام الحق نہ بنا سکے، حاجی عبد الوہاب مرنے کو ہے ابھی تک نہ بنا سکا۔ ان کا کام ہے صرف یہودی عیسائی بنانا جہاد سے دور رکھنا قرآن سے دور رکھنا، علماء سے نفرت رکھنا۔ ) آگے سنیے حضرت کے ملفوظات.......... فرعون کو غرق کیا اور ان کو پار کر کے وہاں تک پہنچا دیا۔ یہ میرے اللہ کی سنت ہے۔

کچے مسلمانو! پہلے اپنے آپ کو بنانا پڑے گا، کچے مسلمانوں کو توبہ کا دروازہ دکھانا پڑے گا...... اوروں کے پیچھے پڑنے کی بجائے خود توبہ میں لگو، استغفار میں لگو اور اللہ کی طرف لوگوں کو بلاؤ (کیسا انداز ہے جہاد سے دور کرنے کا)

یہ لوگ قرآن کی وہ آیات جن میں جہاد کا ذکر ہے اور وہ احادیث جن میں جہاد کا ذکر ہے ان میں تحریف معنوی کرتے ہیں اور سہ روزہ، چلہ لگانے پر ان کو فٹ کرتے ہیں بے شک آپ حضرات ان کے خاص سے لے کر عام تک کسی کا بیان سن لیں۔ میں اس پر دو مثالیں پیش کرتا ہوں۔

مولانا محمد عمر پالن پوری نے غزوہ احد کا واقعہ بیان کرتے ہوئے یہ آیت تلاوت کی ولقد صدقکم الله وعده اذ تحوسونهم باذنه [آل عمران:۱۵۲] اور ترجمہ کیا ''اللہ کا وعدہ احد کے اندر بھی پورا ہوا کہ تم آگے بڑھتے چلے جا رہے تھے۔'' (دعوت وتبلیغ جلد اول ص ۱۳۴، مدنی کتب خانہ کراچی) تحسونهم کا ترجمہ تم آگے بڑھتے چلے جا رہے تھے کھلم کھلا تحریف ہے۔ اصل ترجمہ ہے تم ان کو قتل کر رہے تھے (جلالین) تم ان کو کاٹ رہے تھے۔ پھر دیکھو فعل متعدی کو لازمی کر دیا اور مفعول کو ہضم کر گئے۔ یہ قرآن



میں تحریف نہیں تو اور کیا ہے۔

اور سنیے : مولانا حفظ الرحمٰن صاحب فاروقی خطیب جامع مسجد محمورہ محلّہ احمد پورہ شیخوپورہ، فرماتے ہیں کہ میں سہ ماہی کی چھٹیوں میں رائے ونڈ گیا اور والد صاحب کی نصیحت کے مطابق اسباق میں حاضر ہوا۔ مولانا احسان صاحب مسلم شریف کا سبق پڑھا رہے تھے ایک طالب علم نے حدیث پڑھی اور ترجمہ کیا ''جس نے ایک دن یا ایک رات اللہ کے راستے میں جہاد کیا وہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔'' مولانا احسان صاحب نے فوراً ٹوکا اور کہا ''جس نے اللہ کے راستے میں کوشش کی، کوشش کی۔ ) دو مرتبہ یہ الفاظ فرمائے۔ طالب علم نے یہ ترجمہ کیا تو پھر سبق آگے چلا۔

؎ چوں کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

کے یہ لوگ صحیح مصداق ہیں۔ یہ انداز ہے ان کے پڑھانے کا اور اس طرح کے یہ مولوی تیار کرتے ہیں ان کو پہچانیے۔ اب یہ کفر کھل کر سامنے آگیا ہے۔ جو آدمی ان کے ساتھ چلہ لگا کر واپس آتا ہے وہ تین چیزیں ضرور لے کر آتا ہے۔ علماء حق کے خلاف نفرت، درس قرآن کی مخالفت اور جہاد کی مخالفت۔

پھر جب یہ صورت حال بن جائے تو مولانا یوسف صاحب لدھیانوی شہیدؒ فرماتے ہیں......

''لوگ مجھ سے شکایت کرتے رہتے ہیں کہ تبلیغ والے علماء کے خلاف ذہن بناتے ہیں اور میں ہمیشہ تبلیغ والوں کا دفاع کرتا رہتا ہوں لیکن آپ کے خط سے مجھے اندازہ ہوا کہ لوگ کچھ زیادہ غلط بھی نہیں کہتے۔ آپ جیسے عقل مند جن کو دین کا فہم نصیب نہیں ان کا ذہن واقعی علماء کے خلاف بن رہا ہے۔ یہ جاہل صرف تبلیغ میں نکلنے کو دین کا کام اور دین

کی فکر سمجھے بیٹھے ہیں اور ان کے خیال میں دین کے باقی سب شعبے بے کار ہیں ۔ یہ جہالت کفر کی سرحد کو پہنچتی ہے کہ دین کے تمام شعبوں کو لغو سمجھا جائے اور دینی مدارس کے وجود کو فضول قرار دیا جائے ۔ میں اپنی اس رائے کا اظہار ضروری سمجھتا ہوں کہ تبلیغ میں نکل کر جن لوگوں کا یہ ذہن بنتا ہوں وہ گمراہ ہیں اور ان کے لیے تبلیغ میں نکلنا حرام ہے ۔"

(آپ کے مسائل اور ان کا حل جلد ۱۰، ص ۲۲)

کل تک جب کہ ان کے پر اور کلیاں نہیں نکلی تھیں علماء کرام ان کا دفاع کرتے ہوئے کہتے تھے کہ ایک گرام تار ہوتی ہے اور ایک ٹھنڈی، پھر بلب جلتا ہے اور یہ تقسیم کار ہے ۔ اور اب یہ حقیقت کھل کر سامنے آ گئی ہے کہ یہ کوئی تقسیم کار نہیں ہے بلکہ یہ فتنہ ہے تقسیم کار والے اکٹھے ہو جاتے ہیں اور یہ رائے ونڈیے کسی کے ساتھ اکٹھا ہونے کے لیے تیار نہیں ہیں ۔ مثلاً تقسیم کار یہ ہے کہ علماء دیوبند کی ایک جماعت توحید وسنت کا پرچار کرے گی اور شرک وبدعت کا رد کرے گی ۔ دوسری جماعت عقیدہ ختم نبوت لوگوں کو سمجھائے گی اور منکرین ختم نبوت کا رد کرے گی ۔ اور جھوٹے نبوت کے دعویداروں کو بے نقاب کرے گی ۔ ایک جماعت عظمت صحابہ کرام اور مقام صحابہ بیان کرے گی اور دشمنان صحابہ کرام کا رد کرے گی ۔ اور ایک جماعت سیاسی پلیٹ فارم پر کام کرے گی وغیرہ وغیرہ ۔ یہ ہے تقسیم کار ۔ اور یہ ایک دوسرے کے سٹیج پر اکٹھے ہو سکتے ہیں اور ہوتے بھی ہیں ۔ لیکن یہ کبھی کسی کے ساتھ اکٹھے نہیں ہوتے ۔ تقسیم کار کہنے والوں میں اگر جرأت ہے تو ان چھ نمبریوں کو ختم نبوت کے سٹیج پر لا کر ان سے مسئلہ ختم نبوت بیان کروائیں اور جمعیت کے سٹیج پر لا کر سیاست کی افادیت بیان کروائیں اور سپاہ صحابہ کے سٹیج پر رد شیعت پر بیان کروائیں معلوم ہو جائے گا کہ یہ تقسیم کار ہے یا یہ فتنہ ہے ۔ اور دین کے خلاف بہت بڑی



سازش ہے ۔

العلماء ورثة الانبياء چودہ سو سال سے دین کی قیادت علماء کرام کے پاس ہے ساری کفریہ طاقتیں اسلام کے مٹانے پر متفق ہیں اور چودہ سو سال سے یہ خدمات سر انجام دے رہے ہیں اور کفریہ طاقتیں بھی سمجھتی ہیں کہ جب تک دین کی قیادت ان سے چھینی نہیں جائے گی اسلام مٹ نہیں سکتا ۔ یہ متبادل قیادت اور علماء کا وقار ختم کرنے کی کوشش مودودی صاحب نے جماعت اسلامی کی شکل میں کی جو ناکام ہو گئی اور اب مروجہ تبلیغی جماعت بڑے شد و مد سے کر رہی ہے کہ جہلاء دین کی تبلیغ کر رہے ہیں جن کو چھ نمبروں کے رٹنے کے علاوہ کسی شے کا علم ہی نہیں ہے اور یہ کافی حد تک کامیاب جا رہی ہے اور علماء کرام کی اکثریت کو اس کا احساس نہیں ہو رہا ۔ علماء کرام اس بات کو بھی سمجھنے کی کوشش کریں کہ عالم کا کام اور ذمہ داری ہے مکمل دین کا تحفظ اور اپنے ساتھیوں کو جو اس کی مسجد کے ساتھ متعلق ہیں تمام کو فرق باطلہ سے بچانا اور یہ بات بھی یقینی ہے کہ چھ نمبر پورے دین کا نام نہیں ہے لہٰذا جو لوگ صرف چھ نمبروں پر کوشش کر رہے ہیں وہ عالم اور مسجد کی ذمہ داری کو نقصان پہنچا رہے ہیں اور یہ بات بھی دماغ میں بٹھائیں کہ کام کے لیے دو چیزیں ضروری ہیں افراد اور وسائل ۔ جب یہ افراد مولوی سے چھین لیں گے اور اپنے معروف جھگڑ میں کس لیں گے سہ روزہ، دس روزہ، چلہ، نو ماہ وغیرہ اور پھر جوڑ کے نام پر کبھی کہیں اور کبھی کہیں پھراتے رہیں گے اور اس بھنور سے نکلنے بھی نہیں دیں گے اور مولوی کے قریب نہیں آنے دیں گے تو مولوی کام کیسے کرے گا ۔ اور وسائل پر بھی ان کا قبضہ ہو گا تو مولوی بے بس ہو جائے گا ۔ لہٰذا دین کو مٹانے کے لیے اس سے بڑی کوئی سازش نہیں ہو سکتی ۔ مولوی ہوش سے کام لے اور سمجھے ۔ بعض سیکولر مولویوں کا یہ کہنا کہ یہ

لوگ تو آدمی لا کر مولوی کو دیتے ہیں آگے مولوی کا کام ہے ان کی اصلاح کرنا اور ان کو کام پر لگانا۔ یہ اتنی لچر بات ہے کہ اس پر دلائل دینے کی بھی ضرورت نہیں ہے۔ مولوی کو تو وہ اپنی مرضی سے بیان بھی نہیں کرنے دیتے اور ایسی ذہن سازی کرتے ہیں کہ وہ مولوی کا درس قرآن بھی سننے کے لیے تیار نہیں ہیں۔ اس طرح کے بیان دینے والے مولوی صرف اپنے چندے پکے کرتے ہیں اور اس شعر کے مصداق ہیں......

الٰہی بخشائے بر حالِ بندہ
کہ ہستم اسیر کمیٹی و چندہ۔

اللھم اھدنا الصراط المستقیم واکفنا بحلالک عن حرامک واغننا بفضلک عمن سواک آمین..............

وصلی اللہ تعالیٰ علی رسولہ الفاتح وعلیٰ الہ و اصحابہ اجمعین۔



## دعوت الی اللہ کی ضرورت، اہمیت اور چند اصول

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم اما بعد :

اللہ تعالیٰ نے جب سے مکلف مخلوق پیدا کی ہے اسی وقت سے اسلام وکفر، حق وباطل، توحید وشرک، اطاعت ومعصیت، سچ اور جھوٹ، عدل اور ظلم کی آپس میں ٹکر رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کسی ایک شق اور پہلو پر کسی کو مجبور اور مقہور نہیں کیا بلکہ ایمان وکفر، نیکی وبدی کرنے کی پوری استعداد اور قابلیت سب میں رکھی ہے اور مخلوق سے اس کے اختیار اور اس کی اپنی مرضی سے ایمان وطاعت مطلوب ہے اور اس پر وَرَضِیَ لَهُ قَوْلاً کی سند عطا فرمائی اور اپنی مرضی اور اختیار سے کفر اختیار کرنے والوں کو وَلَا یَرْضٰی لِعِبَادِهِ الْکُفْرَ کی تنبیہ اور وعید فرمائی ہے اور خیر وشر کے راستے بتانے کے لیے حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو بھیجا اور ان پر کتابیں اور صحیفے نازل فرمائے ہیں۔ اور ہر مکلف کو اتنی عقل سے نوازا ہے جس سے وہ کھری اور کھوٹی میں تمیز کر سکے اور دن رات کے فرق کو جان سکے اور دائیں بائیں اور صحیح وغلط کو پرکھ سکے۔ ایمان وکفر کے کسی ایک شعبہ پر اس کو مجبور نہیں کر دیا بلکہ صاف الفاظ میں ارشاد فرمایا ہے : فمن شاء فلیومن ومن شاء فلیکفر یعنی جو شخص اپنی مرضی سے ایمان لانا چاہے، ایمان لا سکتا ہے اور جو اپنے ارادے اور مرضی سے کفر اختیار کرنا چاہے، کفر اپنا سکتا ہے۔ قرآن پاک کی یہ نص قطعی

واضح طور پر یہ بتلا رہی ہے کہ ایمان لانے یا کفر اختیار کرنے میں مکلف مخلوق مختار ہے، کسی پہلو میں کسی پر اللہ تعالیٰ نے جبر نہیں کیا۔ چونکہ ایمان، اسلام اور ہدایت بہت ہی قیمتی چیزیں ہیں یہ صرف اسی کو حاصل ہوں گی جو اپنے قصد وارادہ سے ان کو حاصل کرنا چاہے یہ قیمتی اشیاء مفت میں ہرگز نہیں مل سکتیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: وَيَهْدِىْ اِلَيْهِ مَنْ اَنَابَ یعنی اللہ تعالیٰ ہدایت اسی کو دیتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے اور ہدایت کا طالب ہو۔ اس سے آشکارا ہو گیا کہ ہدایت ہر کس وناکس کو نہیں ملتی، صرف اسی کو ملتی جو اپنے دل میں اس کی طلب رکھے۔ بقول اکبر مرحوم

؎ سرور ونور و وجد وحال ہو جائے گا سب پیدا
مگر لازم ہے پہلے تیرے دل میں ہو طلب پیدا

دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے وَيَهْدِىْ اِلَيْهِ مَنْ يُّنِيْبُ یعنی اللہ تعالیٰ راہ راست کی ہدایت اسی کو دیتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے اور حسن استعداد سے اس کے حاصل کرنے کی محنت کرے۔ اللہ تعالیٰ مجبور تو کسی چیز پر نہیں مگر اس کا رحیمانہ وعدہ یہ ہے کہ رشد وہدایت، ایمان وتقویٰ حاصل کرنے والوں کو ضرور ان کی مراد عطا فرمائے گا۔ اور یہ بھی ارشاد ہے: وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا یعنی جو لوگ ہمارے راستہ، ہماری خوشنودی اور رضا حاصل کرنے کی محنت وکوشش کرتے ہیں، ہم ضرور ان کو ہدایت کے راستوں پر چلاتے ہیں اور چلنے کی توفیق دیتے ہیں اور جو لوگ دنیا میں رہتے ہوئے حق کے متلاشی نہیں، وہ محروم رہتے ہیں۔

؎ ہے دونوں کی پرواز اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور



## ایک اعتراض اور اس کا جواب :

بعض سطحی قسم کے لوگ جب قرآن کریم میں خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَ عَلٰى اَبْصَارِهِمْ (الآیۃ) اور طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اور نَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ وغیرہ آیات پڑھتے ہیں تو اس وہم کا شکار ہو جاتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کسی کے دل پر مہر لگا دے اور کانوں میں ڈاٹ لگا دے اور آنکھوں پر پٹی باندھ دے تو مخلوق کا اس میں کیا بس واختیار ہے کہ ان کو دور کر سکے۔ یہ تو تب ہی ممکن ہو سکتا ہے کہ معاذ اللہ، اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کسی کی قوت اور طاقت ہو اور وہ اس قوت سے کام لے کر خدا تعالیٰ کی لگائی ہو مہروں اور ڈاٹوں کو نیست ونابود کر دے۔ مسلمان تو رہا درکنار یہ خیال تو کسی کافر ومشرک کا بھی نہیں ہو سکتا کہ اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر بھی کسی کی قوت ہو سکتی ہے۔؟

جب اللہ تعالیٰ نے دلوں پر مہریں ثبت کر دی ہیں، کانوں میں ڈاٹیں لگا دی ہیں اور آنکھوں پر پردے ڈال دیئے ہیں تو لاچار اور بے چاری مخلوق کیا کر سکتی ہے؟ یہ تو ایسا ہی ہوا کہ کسی آدمی کی مشکیں کس کر اس کو دریا میں پھینک دیا جائے اور پھر اس سے یہ مطالبہ کیا جائے کہ خبردار بھیگنا مت۔ وہ پانی میں بھیگے گا نہیں اور تر نہیں ہوگا تو کیا کرے گا؟ بقول شاعر

؎ درمیان قعر دریا تختہ بندم کردہ ای
بازمیگوئی کہ دامن ترمکن ہشیار باش

اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مکلف مخلوق کے عاقل وبالغ ہونے کے ساتھ ہی ان

کے دلوں پر مہریں نہیں لگائیں اور نہ کانوں میں ڈاٹیں لگائی ہیں اور نہ آنکھوں پر پردے ڈالے ہیں بلکہ عقل سلیم عطا کرنے کے بعد اس کی طرف پیغمبر بھیجے ہیں اور ان کے ذریعہ اپنے احکام مخلوق تک پہنچائے ہیں تاکہ مخلوق احکام خداوندی کے پہنچنے سے بے خبری کا بہانہ نہ کر سکے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: رُسُلاً مُّبَشِّرِيْنَ وَ مُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ بَعْدَ الرُّسُلِ ۔یعنی اللہ تعالیٰ نے پیغمبر بھیجے جو مومنوں اور نیک اعمال کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ کی رضا اور جنت اور ثواب کی خوشخبری سناتے ہیں اور نافرمانوں اور بدکاروں کو عذاب خداوندی سے ڈراتے ہیں تاکہ لوگ پیغمبروں کی خبر رسانی کے بعد اللہ تعالیٰ کے سامنے حجت اور بہانہ نہ کر سکیں کہ ہم لاعلم اور بے خبر تھے کہ تو کن کاموں سے راضی ہے اور کن سے ناراض ہے۔ اللہ تعالیٰ جو عادل و مہربان ہے مجرموں اور نافرمانوں کو سزا بھی اتمام حجت کے بعد دیتا ہے۔ اسی کا ارشاد ہے: وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا کہ ہم سزا نہیں دیتے جب تک ہم رسول نہ بھیجیں اس سے عیاں ہوا کہ اللہ تعالیٰ کسی کو عذاب میں دنیوی ہو یا اخروی مبتلا نہیں کرتا جب تک کہ پیغمبر کے ذریعے اتمام حجت نہ ہو جائے اور حق و باطل خوب روشن نہ ہو جائیں۔

دلوں پر مہر، کانوں میں ڈاٹ اور آنکھوں پر پردے کب ڈالے جاتے ہیں:

جب یہ معلوم ہو گیا کہ مکلف مخلوق پر جب پوری طرح حق و باطل واضح ہو چکا ہے اور اللہ تعالیٰ کے پیغمبروں اور وحی الٰہی کے ذریعے اتمام حجت ہو چکتی ہے بایں ہمہ جب مخلوق اپنے کسب اور ارادے سے اپنے دلوں پر انکار و جحود کے پردے اور کانوں میں ڈاٹیں اور آنکھوں پر پردے ڈال لیتی ہے تو اللہ تعالیٰ کا ضابطہ یہ ہے کہ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى یعنی ہم اس کو اسی طرف پھیر دیتے ہیں جس طرف وہ پھرتا ہے یعنی جو شخص ایمان کو پسند



کرتا ہے اور اپنے دل میں اس کو جگہ دیتا ہے تو اسے ایمان لانے کی توفیق نصیب ہو جاتی ہے۔ اور جو اپنے لیے کفر و شرک اور معصیت کو پسند کرتا ہے اور اسی پر راضی ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس کی مرضی کے مطابق اسی راستے پر چلا دیتا ہے جو اس نے پسند اور اختیار کیا۔ باوجود قدرت کے اس کو اس راستہ پر چلنے سے نہیں روکتا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ملاحظہ فرمائیں:

كِتٰبٌ فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا لِّقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا فَاَعْرَضَ اَكْثَرُهُمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا فِيْٓ اَكِنَّةٍ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ وَ فِيْٓ اٰذَانِنَا وَقْرٌ وَّمِنْۢ بَيْنِنَا وَ بَيْنِكَ حِجَابٌ فَاعْمَلْ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ (الآیۃ، پ۲۴، حم السجدۃ، رکوع ۱)

''یہ کتاب قرآن جو عربی ہے، تفصیل سے اس کی آیتیں بیان کی گئی ہیں اس قوم کے لیے جو علم و سمجھ رکھتی ہے۔ یہ کتاب خوشخبری سنانے والی اور ڈرانے والی ہے۔ پس اعراض کیا اکثر لوگوں نے، سو وہ نہیں سنتے۔ اور کہتے ہیں ہمارے دل غلافوں میں ہیں جس چیز کی طرف تم دعوت دیتے ہو اور ہمارے کانوں میں ڈاٹیں ہیں اور ہمارے اور تیرے درمیان پردہ ہے، سو تو اپنا کام کر ہم اپنا کرتے ہیں۔ تو کہہ دے میں بشر ہوں تمہارے جیسا، میری طرف وحی کی جاتی ہے یقیناً تمہارا اِلٰہ و معبود صرف ایک ہی ہے۔''

اس آیات کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے پہلے قرآن کریم کا ذکر فرمایا ہے جو نری ہدایت ہے اور بشیر بھی ہے اور نذیر بھی ہے اور اہل عرب کی زبان بھی عربی کہ ان کو سمجھنے میں کسی قسم کی کوئی دشواری پیش نہ آئے اور خوب تفصیل سے اس کی آیات بیان کی گئی ہیں۔ فاعرض میں حرف فاء کو ملحوظ رکھیں کہ اپنی زبان کی مفصل کتاب کو سن کر بھی انہوں

نے اعراض اور روگردانی کی اور باوجود ظاہری سماع انتفاع اور سماع قبولی سے محروم رہے اور اس کا جواب انہوں نے دیا کہ ہم نے اپنے کسب، اپنے فعل اور اختیار سے اپنے دلوں پر پردے ڈال لیے ہیں' تمہاری کوئی بات ہمارے دلوں تک نہیں پہنچ سکتی (جیسے عمدہ اور نفیس چیزوں پر پردے ڈالے جاتے ہیں تاکہ گردوغبار وغیرہ ان تک نہ پہنچ سکے' اسی طرح کفر وشرک ہمارا عزیز متاع ہے، اس تک ہم تمہاری دعوت ایمان کو نہیں پہنچنے دیتے۔) اور ہم نے کانوں میں ڈاٹیں لگا رکھی ہیں اور ہم نے اپنی آنکھوں پر پردے ڈال لیے ہیں۔ یہ ہمارا اپنا فعل، کسب اور عمل ہے۔ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ ''تو اپنا عمل کر''۔ غور فرمائیں کہ جن لوگوں نے اپنے کسب وعمل سے اپنے دلوں پر مہریں لگالی ہیں اور کانوں میں ڈاٹیں اور آنکھوں پر پردے لٹکا دیے ہیں اور چیلنج کے طور پر کہتے ہیں کہ تو اپنا کام کر، ہم اپنا کرتے ہیں۔ تو جن لوگوں نے اپنے کسب واختیار سے یہ کارروائیاں اپنے لیے پسند کی ہوں اور ان پر نازاں ہوں اور فخر کریں تو نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی کے قاعدہ کے مطابق اللہ تعالیٰ نے ان کی پسند پر انہیں چلنے کی استعداد دے دی۔ ایسا ہرگز نہیں ہوا کہ وہ مہروں، ڈاٹوں اور پردوں کو ناپسند کرتے ہوں اور اللہ تعالیٰ زبردستی ان کے دلوں پر مہریں اور کانوں میں ڈاٹیں اور آنکھوں پر پردے ڈال دے۔

اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ سے اعلان کروایا کہ آپ صاف کہہ دیں کہ میں تمہارے جیسا بشر ہوں۔ خدائی اختیارات میرے پاس نہیں کہ میں تمہارے دلوں کی مہریں، کانوں کی ڈاٹیں اور آنکھوں کے پردے ہٹا دوں۔ بشر ہوتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے مجھے نبوت دی اور اپنی وحی سے نوازا جو قرآن کریم وغیرہ کی شکل میں تمہیں پہنچا کر اتمام حجت کر چکا ہوں اور میں نے اپنے فریضہ کی ادائیگی میں کوئی کوتاہی نہیں کی۔



کافروں اور مشرکوں نے آنحضرت ﷺ کی ایذارسانی میں کوئی کسر نہیں چھوڑی مگر ہمت کے پہاڑ نے خندہ پیشانی سے زبان حال سے یہ کہتے ہوئے سب کچھ برداشت کیا۔

ع حوادث سے الجھ کر مسکرانا میری فطرت ہے
مجھے ایذا دہی پہ اشک برسانا نہیں آتا

## اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں کے احسن کام:

مخلوق کے لیے سب سے بلند و بالا اور اونچا عہدہ نبوت ورسالت کا ہے اور ظاہر بات ہے کہ عہدے کی مناسبت سے ہی ڈیوٹی ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو تبلیغ احکام اور دعوت الی اللہ کا کام سپرد کیا ہے۔ اگر اس سے بہتر کوئی اور کام ہوتا تو ان کے عہدہ مطابق وہ کام ان کو دیا جاتا مگر اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس سے بہتر کوئی اور کام نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَ عَمِلَ صَالِحًا وَّ قَالَ اِنَّنِیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ [پارہ ۲۴' السجدہ' رکوع ۵]

''اور اس سے بہتر کس کی بات ہے جس نے اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دی اور نیک کام کیا اور کہا کہ میں فرمانبرداروں میں سے ہوں۔''

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے تین امور بیان کیے ہیں: (۱) دعوت الی اللہ (۲) داعی کا خود نیک اعمال کرنا (۳) اور اپنے مخلص مسلمان ہونے کی منادی کرنا کہ کسی وقت اور کسی موقع پر بھی وہ دعوت الی اللہ دینے اور خود نیک کام کرنے اور اپنے مسلم ہونے پر نہ شرمائے اور نہ جھجکے۔ اس کو اپنی فکر ہو اور دوسروں کی بھی فکر ہو۔

- حق نے کر ڈالی ہیں دوہری خدمتیں تیرے سپرد
خود تڑپنا ہی نہیں اوروں کو تڑپانا بھی ہے

## ایک غلط فہمی کا ازالہ :

بعض کم فہم لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ مجموعی طور پر ساری امت پر دعوت الی اللہ لازم ہے مگر ایسا نہیں ہے بلکہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر یعنی نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا یہ تو امت کے ہر فرد کا فریضہ ہے اور یہ کام انفرادی طور پر بھی باحسن وجوہ ہوسکتا ہے۔ مثلاً ہر گھر کے ذمہ دار، کفیل، استاد اور صاحب اثر کا کام ہے کہ وہ اپنے اہل خانہ کو، بیوی، بچوں کو، چھوٹے بہن بھائی اور شاگرد اور زیر اثر لوگوں کو نیکی کرنے کا حکم اور ترغیب دے اور برائی سے منع کرے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جہاں امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا حکم دیا، وہاں ساری امت کو خطاب ہے۔ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ تَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ (الآیۃ) کہ تم سب امتوں سے بہتر ہو جو بھیجے گئے ہو لوگوں کے لیے، نیکی کا حکم کرتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو۔ یعنی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر تو ہر امتی کا فریضہ ہے۔ گھر میں، مسجد میں، بازار میں، دوکان میں، غمی میں، خوشی میں، کہیں بھی ہو، اپنا فریضہ ادا کرے۔ اس کے لیے اجتماع، اشتہار، منادی اور باہر نکلنا، گشت کرنا اور اکٹھ ضروری نہیں۔ ایک آدمی بھی یہ کرسکتا ہے اور ایک ایک کو بھی امر و نہی کرسکتا ہے اور دعوت الی اللہ ساری امت پر لازم نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے :

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَ يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ يَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ (پ۴، آل عمران، رکوع ۱۱)

" اور چاہیے کہ رہے تم میں ایک جماعت ایسی جو بلاتی رہے نیک کام کی طرف اور نیکی کا



حکم کرتی رہے اور منع کرتی رہے برائی سے۔"

حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ (المتوفی ۱۳۶۳ھ) فرماتے ہیں :

'' دعوت الی الخیر خاص جماعت کا کام ہے، ساری امت کا کام نہیں۔'' (دینی دعوت وتبلیغ کے اصول واحکام، ص ۲۸۹ طبع ملتان)

اور حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ (المتوفی ۱۳۶۹ھ) اس کی تفسیر فرماتے ہیں:

''یعنی تقویٰ، اعتصام بحبل اللہ، اتحاد و اتفاق، قومی زندگی، اسلامی اخوت، یہ سب چیزیں اس وقت باقی رہ سکتی ہیں جبکہ مسلمانوں میں ایک جماعت، خاص دعوت وارشاد کے لیے قائم رہے۔ اس کا وظیفہ یہی ہو کہ اپنے قول و عمل سے دنیا کو قرآن وسنت کی طرف بلائے اور جب لوگوں کو اچھے کاموں میں سست یا برائی میں مبتلا دیکھے تو اس وقت بھلائی کی طرف متوجہ کرنے اور برائی سے روکنے میں اپنے مقدور کے موافق کوتاہی نہ کرے۔ ظاہر ہے کہ یہ کام وہی حضرات کرسکتے ہیں جو معروف کا علم رکھنے اور قرآن وسنت سے باخبر ہونے کے ساتھ ذی ہوش اور موقع شناس ہوں۔ ورنہ بہت ممکن ہے کہ ایک جاہل آدمی معروف کو منکر یا منکر کو معروف خیال کر کے بجائے اصلاح کے سارا نظام ہی مختل کردے یا ایک منکر کی اصلاح کا ایسا طریقہ اختیار کرے جو اس سے بھی زیادہ منکرات کے حدوث (پیدا ہونے) کا موجب ہو جائے یا نرمی کی جگہ سختی اور سختی کے موقع میں نرمی برتنے لگے۔ شاید اسی لیے مسلمانوں میں سے ایک مخصوص جماعت کو اس منصب پر مامور کیا گیا جو ہر طرح دعوت الی الخیر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی اہل ہو۔'' اھ (فوائد عثمانیہ، ص ۸۱، ف ۱)

اس سے معلوم ہوا کہ دعوت الی اللہ مخصوص جماعت کا کام ہے، ہر ہر مسلمان کا نہیں ہے۔ یہ کام وہی کر سکتے ہیں جو دلیل و برہان کی روشنی میں نیکی اور بدی کا بخوبی جائزہ لے سکتے ہیں اور موقع ومحل کی پرکھ کر سکتے ہیں۔

؎ وہی بالا ہیں دنیا میں جو اپنا نیک و بد سمجھیں
یہ نکتہ وہ ہے جس کو اہل دل اہل خرد سمجھیں

دعوت الی اللہ کے لیے علم وبصیرت ضروری ہے :

ابھی قارئین کرام نے پڑھا کہ دعوت الی اللہ تعالی علمائے کرام اور مخصوص جماعت کا کام ہے ہر کہ ومہ کا یہ کام نہیں ہے۔ اللہ تعالی کا فرمان ہے:

قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ عَلٰى بَصِيْرَةٍ اَنَا وَ مَنِ اتَّبَعَنِيْ

(یوسف، رکوع ۱۲)

''کہہ دے یہ میرا راستہ ہے۔ بلاتا ہوں اللہ تعالی کی طرف سمجھ بوجھ کر میں اور جو میرے ساتھی ہیں۔''

اس سے معلوم ہوا کہ دعوت الی اللہ کے لیے علم، بصیرت اور سمجھ ضروری ہے جو حجت، برہان اور دلیل کی روشنی سے عوام کی راہنمائی کر سکیں اور محض اندھی تقلید میں مبتلا نہ ہوں اور یہ اسی وقت ممکن ہوسکتا ہے کہ قرآن وسنت اور دینی علوم سے آگاہی ہو ورنہ بقول مولانا عثمانی ''نظام دین ہی مختل ہو جائے گا۔''

؎ ان مسائل میں ہے کچھ ژرف نگاہی درکار
یہ حقائق ہیں تماشائے لب بام نہیں



## تبلیغی جماعت :

حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ (المتوفی ۱۳۶۳ھ) نے بڑے اخلاص اور دل سوزی سے عام مسلمانوں کی دین سے دوری کا جائزہ لیا اور شب وروز اس پس ماندہ قوم کی دینی اصلاح کی ان تھک سعی کی۔ اللہ تعالی کے فضل وکرم سے اب دنیا کے کونہ کونہ میں دین کی تبلیغ کا کام بہت عمدگی سے اور بڑے وسیع پیمانہ پر ہو رہا ہے اور دن بدن اس عمدہ کام میں ترقی ہو رہی ہے۔ اَللّٰهُمَّ زِدْ فَزِدْ۔

مدرسین اور طلباء جب تبلیغ کے فوائد دیکھتے اور سنتے ہیں تو ان کا دل بھی چاہتا ہے کہ ہم اس اجر عظیم سے محروم نہ رہیں اور اپنی زندگیاں اس نیک کام کے لیے وقف کر دیں۔

اس نیک جذبہ کی جتنی قدر کی جائے' بہت ہی کم ہے' لیکن اس سلسلہ میں علماء طلباء کو خوشی ہونی چاہیے کہ وہ بھی مبلغ ہیں۔ ان کو حضرت تھانویؒ کے یہ کلمات طیبات نہیں بھولنے چاہییں۔ حضرت تھانویؒ فرماتے ہیں:

(۱) ''اصل کام دعوت الی اللہ ہے۔ اور اس کے محفوظ اور قائم رکھنے کے لیے مدارس کی ضرورت ہے۔'' (دینی دعوت وتبلیغ کے اصول واحکام، ص ۲۸۹، طبع ادارہ تالیفات اشرفیہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان)

(۲) ''تبلیغ کی اقسام۔ مدارس کا قیام اور درس وتدریس بھی تبلیغ ہے۔'' (ص ۲۹۵)

(۳) تبلیغ کی اقسام بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:

''تیسری قسم ایک جماعت کو تبلیغ کے قابل بنانا۔ پھر تو درس وتدریس کا تبلیغ میں

داخل ہونا بالکل ظاہر ہے۔" (ص ۲۹۵)

(۴) "آپ لوگوں کا پڑھنا بھی تبلیغ ہے۔" (ص ۲۹۹)

(۵) "اگر آپ کی نیت یہ ہو کہ پڑھنے سے فارغ ہو کر امر بالمعروف کروں گا تو یہ پڑھنا بھی تبلیغ ہے۔" (ص ۲۹۹)

(۶) "ترجمہ وتفسیر وفقہ یا کوئی کتاب پڑھ کر سنانا بھی تبلیغ ہے۔" (ص ۳۱۰)

(۷) "پس مال خرچ کرنے والا بھی اور احکام سنانے والا بھی مبلغ ہے اور مضامین لکھنے والا بھی مبلغ ہے۔" (ص ۲۹۶) (دینی کتابیں لکھنے والوں کو خوش ہونا چاہیے کہ وہ گھر میں رہ کر بھی مبلغ ہیں۔)

(۸) تبلیغ میں غلو، تعلیم چھوڑ کر تبلیغ میں جانے کی ممانعت:

"مجھے اندیشہ ہے کہ کبھی ایسا نہ ہو کہ مدرسین وطلبہ پڑھنا پڑھانا چھوڑ دیں بلکہ اس کو اپنے بزرگوں سے پوچھو کہ ہم کو کیا کرنا چاہیے۔" (ص ۳۰۰)

ظاہر بات ہے کہ اہل حق علمائے کرام تبلیغ سے کبھی بھی نہیں روکیں گے۔ ہاں! یہ ضرور کہیں گے کہ پڑھنے اور پڑھانے کے زمانہ میں خوب محنت سے پڑھو اور پڑھاؤ اور ایام تعطیلات میں، جن میں درس وتدریس کا کام نہیں، فارغ ہیں، وہ والدین، بیوی اور بچوں وغیرہم کے حقوق ادا کرتے ہوئے سہ روزہ، چلہ اور کم وبیش وقت لگائیں اور یہ سمجھیں کہ باہر نکلنا تبلیغ کا صرف ایک شعبہ ہے تاکہ عوام کے نظریات اور مختلف علاقوں اور ملکوں کے حالات سے بھی آگاہ ہو سکیں اور جو جو کمزوریاں مسلمانوں میں پائی جاتی ہیں، ان کو دیکھیں اور اصلاح کی فکر کریں اور اپنے اندر بھی دین کے اعمال خیر کی عادت ڈالیں اور لوگوں کو قبر اور آخرت کی حقیقت بتائیں اور دنیا کی ناپائیداری ان پر واضح کریں



کہ یہ دنیا فانی اور عارضی ہے اور یہ سفر ہے منزل نہیں، اتنا ہی دل لگاؤ جتنے کی ضرورت ہے اور اس دنیا کی فنا کا نقش دل میں بٹھاؤ کہ کہاں دل لگا بیٹھے ہو، کوئی چیز بھی تو اپنی نہیں۔

؎ ارے بلبل تو کیوں شاخ گلستان پر ہے جا بیٹھی
چمن اپنا نہ شاخ اپنی تو کس سے دل لگا بیٹھی

حضرت تھانوی کی ان سنہری نصیحتوں سے مدرسین اور طلباء کو خوش ہونا چاہیے کہ "پڑھنے اور پڑھانے" کے زمانہ میں اپنے گھروں اور مدرسوں میں رہتے ہوئے بھی مبلغ ہیں بلکہ اصل مبلغ ہیں کہ وہ مبلغ ساز اور مبلغ گر ہیں اور ایام تعطیلات میں اگر درس و تدریس ان کے ذمہ نہ ہو تو ضرور وقت دیں۔ اور جو حضرات نئے نئے تبلیغی بنتے ہیں ان کو بھی حضرت تھانوی کے یہ ارشادات پیش نظر رکھنے چاہییں کہ جو علماء یا طلباء درس و تدریس کے اوقات میں باہر نہیں نکلتے تو ان کو حقارت کی نگاہ سے ہرگز نہ دیکھیں، اس لیے کہ وہ بھی مبلغ بلکہ اصل مبلغ ہیں۔ اسلام میں افراط وتفریط اور غلو بری چیز ہے۔ اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو دین کی سمجھ، اپنے سینے میں اس کا درد اور اس پر عمل کی توفیق بخشے۔ آمین

؎ میں خود غرض نہیں میرے آنسو پرکھ کے دیکھ
فکر چمن ہے مجھ کو غم آشیاں نہیں

وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد و علی الہ و اصحابہ وازواجہ واتباعہ اجمعین۔

ابوالزاہد محمد سرفراز

۵ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۶ھ / یکم اکتوبر ۱۹۹۵ء

(بشکریہ ماہنامہ نصرۃ العلوم، گوجرانوالہ)

## عورتوں کی تبلیغی جماعت

### حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتیؒ

امام عبدالوہاب شعرانیؒ لکھتے ہیں کہ تمام اہل حق اس بات پر متفق ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے احکام شرع کی تبلیغ کا کام مردوں پر لازم قرار دیا ہے نہ کہ عورتوں پر۔ عورتوں کو تبلیغ کا کام سونپنا عیسائی مشنریوں کی تقلید ہے۔ اب دیکھا دیکھی مسلمانوں نے بھی عورتوں کو تبلیغ کا کام سونپنا شروع کر دیا ہے مگر یہ غلط ہے۔ عورتیں گھروں اور مدرسوں میں تعلیم و تربیت کا کام تو انجام دے سکتی ہیں مگر مردوں کی طرح جماعت کی شکل میں تبلیغ کے لیے نکلنا غیر فطری امر ہے، اس کے نتائج اچھے نہیں نکل سکتے بلکہ قباحتیں پیدا ہونے کا خطرہ ہے۔ انگریز نے تو اسی آڑ میں بے حیائی کے ریکارڈ قائم کیے ہیں۔ آج مسلمانوں میں وہی چیزیں عود کر رہی ہیں جو کہ نہایت ہی شرم کی بات ہے۔ اللہ تعالیٰ نے عورت کو ہر معاملہ میں پیچھے رکھا ہے، حتی کہ نماز میں بھی عورتوں کی صف مردوں کے پیچھے ہوتی ہے۔ اگر عورتیں اگلی صف میں کھڑی ہو جائیں تو نماز فاسد ہو جائے گی۔ آج دنیا میں ہر جگہ عورتوں کو آگے لایا جا رہا ہے۔ اسلامی ممالک میں بھی انہیں پارلیمنٹ کا ممبر، وزیر اور مشیر بنایا جاتا ہے حتی کہ سربراہ مملکت بنانے سے بھی گریز نہیں کیا جاتا۔ بخاری شریف میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا واضح ارشاد موجود ہے کہ لَنْ يُّفْلِحَ قَوْمٌ وَلَّوْا اَمْرَهُمْ اِمْرَاَةً وہ قوم کبھی فلاح نہیں پا سکتی جس نے اپنے معاملات عورت کے سپرد کر دیے۔ اللہ تعالیٰ نے کسی عورت کو نبی یا رسول بنا کر نہیں بھیجا بلکہ یہ فریضہ ہمیشہ مردوں کو سونپا جاتا رہا ہے۔

(بشکریہ ماہنامہ الشریعہ، گوجرانوالہ، ج ۱۲، شمارہ ۴، اپریل ۲۰۰۱)



## حرفِ آخر

جب تک ان لوگوں کی حقیقت اکابر علماء دیوبند پر آشکارا نہ ہوئی تھی اس وقت تک اس جماعت کے بارے میں علماء حسن ظن رکھتے اور ان کے بارے میں تعریفی کلمات بھی فرما دیتے۔ لیکن جب ان کی حقیقت کھل کر سامنے آ گئی کہ ان کا علماء کے بارے میں بغض و عناد رکھنا، ان کو حقیر جاننا اور عوام کو علماء سے متنفر کرنا اور جہاد اور مجاہدین سے نفرت کرنا۔ اس بات کے واضح ہونے کے بعد اکابر علماء دیوبند بھی ان سے کنارہ کش ہو گئے اور ان کے ساتھ کس طرح کا برتاؤ کرتے؟ اس کے لیے ایک واقعہ پیش خدمت ہے۔

یہ 2008ء کی بات ہے۔ مرکزی جامع مسجد اونچی تلونڈی موسیٰ خان ضلع گوجرانوالہ میں ایک تبلیغی جماعت آئی جس میں علماء بھی تھے۔ جماعت کے علماء فرمانے لگے کہ ہم نے حضرت شیخ الحدیث مولانا سرفراز خان صفدرؒ کی زیارت کرنی ہے۔ احقر اور جماعت کے تین علماء ایک مقامی آدمی کی گاڑی لے کر حضرت شیخ الحدیثؒ کے پاس حاضر ہوئے۔ اس وقت حضرت بڑے بیمار تھے۔ اجازت لے کر اندر گئے اور حضرت سے مصافحہ ہوا۔ حضرت شیخ الحدیثؒ نے پوچھا کہ کیا کرتے ہو؟ جماعت کے ساتھیوں نے بتایا کہ ہم عالم ہیں۔ پوچھا کہاں کے فارغ ہو؟ ایک نے اکوڑہ خٹک بتلایا، دوسرے

نے دار العلوم کراچی اور میں نے جامعہ اسلامیہ فیصل آباد بتلایا اور ایک نے رائے ونڈ کا بتلایا۔ جونہی رائے ونڈ کا نام سنا تو تیزی سے اٹھ کر اُس کو گریبان سے پکڑ کر تھپڑ رسید کیا اور فرمایا دفعہ ہو جاؤ۔ پھر ہم کچھ دیر کے بعد واپس اپنے مقام پر آ گئے۔ گاڑی والا دنیا دار تھا مجھے پوچھنے لگا یہ کیا ہوا؟ میں نے کہا پتا نہیں کیا ہوا اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔ وہ ساتھی بہت شرمندہ ہوا۔

والسلام

احقر تنویر احمد قمر

خادم اونچی مسجد

17 جنوری 2013ء